ہفت روزہ

# خدام الدین لاہور

بیادگار
شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی رحمۃ اللہ علیہ
شیرانوالہ دروازہ لاہور

۱۱ رشوال ۱۳۸۷ھ
۱۲ رجنوری ۱۹۶۸ء

یکے از مطبوعات انجمن خدام الدین ۔ لاہور

ہدیہ ۲۵ پیسے

درس حدیث شریف

# دست بکار دل بیار

حضرت مولانا سید حامد میاں صاحب مہتمم و شیخ الحدیث جامعہ مدنیہ کریم پارک لاہور
مرتبہ :- محمود احمد عارف

حدیث قدسی میں ارشاد ہے :-

یا ابن آدم تفرغ لعبادتی أملاء صدرك غنی و أسد فقرك وإن لا تفعل ملأت يدك شغلا ولم اسد فقرك ۔

اس حدیث شریف میں باری تعالےٰ نے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبانی بندوں کو اس امر کی طرف توجہ دلائی کہ اگر وہ خدا کی طرف رجوع کریں گے۔ تو ان کے سارے کام ٹھیک ہو جائیں گے۔ تمام کاموں میں برکت ہوگی ورنہ کاموں میں برکت نہ ہوگی ــ اگرچہ بظاہر اس کے سارے کام ٹھیک نظر آتے ہوں۔ مگر درحقیقت وہ ہمیشہ پریشان اور حاجت مند رہے گا۔

حدیث شریف کا پہلا فقرہ ہے یاابن ادم تفرغ لعبادتی ۔ اے انسان ! تو ہماری عبادت کے لئے خالی ( فارغ ) ہو جا۔ اس کا یہ مطلب تو ہے ہی نہیں کہ سارے کام چھوڑ کر ہماری عبادت میں لگ جا ۔ کیونکہ خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسا کبھی نہیں کیا ۔ اور نہ ہی صحابہ کرام ؓ میں سے کسی کو ایسی تعلیم دی ہے ۔ بلکہ ایک دفعہ کچھ صحابہ کرام رضی اللہ تعالےٰ عنہم نے آپس میں بیٹھ کر یہ طے کیا کہ آئندہ ہم دنیا کے تمام کام چھوڑ کر اللہ کی عبادت کریں گے ۔ اسی کی یاد میں باقی زندگی گذاریں گے ۔ چنانچہ ہر ایک نے اپنے لئے علیحدہ علیحدہ عبادت تجویز کی ۔ ایک نے کہا ۔ میں اپنے آپ کو یکسو رکھوں گا اور کبھی شادی نہیں کروں گا ۔ تاکہ یکسوئی سے اللہ تعالیٰ کی عبادت کرتا رہوں ۔ دوسرے نے کہا میں ہمیشہ روزہ رکھوں گا ۔ تیسرے نے کہا کہ میں پوری پوری رات اللہ تعالےٰ کی عبادت کیا کروں گا ۔ غرض سب نے اپنے اپنے لئے ایک نہایت پُر مشقت عبادت تجویز کر لی ۔

اس ارادے اور اس طرح فیصلہ کرنے سے پہلے انہوں نے یہ معلوم کر لیا تھا کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کتنی اور کس طرح عبادت فرماتے ہیں ۔ جب آپ کے معمولات کا علم ہوا تو کہنے لگے کہ اللہ نے ۔آپ کو نبی بنایا ہے ۔ ہر چیز آپ کے لئے معاف ہے ۔ آپ کو اتنی عبادت کی بھی ضرورت نہیں جتنی کر رہے ہیں ۔ ہم ہیں گناہ گار ۔ ہمیں تو زیادہ سے زیادہ عبادت کرنی چاہیئے ۔ اس لئے انہوں نے سب کاموں کو چھوڑنے اور عبادت کرنے کا تہیہ کر لیا ۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو جب ان کا یہ فیصلہ معلوم ہوا تو انہیں طلب فرما کر ارشاد فرمایا ۔ کہ مجھے معلوم ہوا ہے تم نے ایسا ایسا طے کیا ہے اور یہ سب غلط ہے ۔ میں تم سب سے زیادہ خدا سے ڈرنے والا اور خدا کا تقویٰ رکھنے والا ہوں ۔ اور یہ بھی ۔ روزہ رکھتا بھی ہوں ، نہیں بھی رکھتا ہوں ۔ رات کو جاگتا بھی ہوں سوتا بھی ہوں ۔ نکاح بھی کرتا ہوں ۔ جو میرا طریقہ ہے صرف وہی نجات کا راستہ ہے ۔ جو اس کے علاوہ راستہ اختیار کرتا ہے وہ غلط راستہ پر ہے ۔ فمن رغب عن سنتي فليس مني ۔ غرض انہیں ان کے ارادوں پر عمل کرنے سے سختی سے منع فرمایا ۔

آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی شخص کو دیکھا کہ جہاں اچھی جگہ دیکھتا ہے چاہتا ہے کہ میں یہاں رہ جاؤں ۔ تاکہ سکون سے اللہ تعالےٰ کی عبادت کروں آپ نے انہیں ایسا کرنے سے منع فرمایا ۔ اور ارشاد فرمایا کہ لوگوں سے مل جل کر رہو ۔ اُن سے جو تکلیف تمہیں پہنچے گی اس پر صبر کروگے تو تم کو ثواب ملے گا ــ روایت میں ہے عن ابن عمرؓ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال المسلم يخالط الناس و يصبر على اذاهم افضل من الذی لا يخالطهم ولا يصبر على اذاهم ۔ مطلب یہ ہے کہ وہ مسلمان جو لوگوں میں مل جل کر رہے اور اُن سے جو تکالیف و اذیتیں پہنچتی ہوں اُن پر صبر کرے اس سے اچھا ہے جو لوگوں میں نہیں رہتا اور ان کی اذیتوں پر صبر نہیں کرتا ۔

یہ حقیقت ہے کہ لوگوں میں رہنے والے کو کسی نہ کسی سے کوئی نہ کوئی تکلیف ضرور پہنچتی ہے ۔ اس لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تمہیں جو تکلیف پہنچے گی اس پر صبر کر کے ثواب حاصل کرو ۔

اللہ تعالےٰ کے اس ارشاد تفرغ لعبادتی کہ اے انسان ! تو میری عبادت کے لئے خالی اور فارغ ہو جا کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ انسان تارک الدنیا ہو کر بیٹھ جائے کیونکہ اسلام نے ایسا کرنے سے منع فرمایا ہے بلکہ خالی ( فارغ ) ہونے کی صورت یہ ہے کہ ہر کام میں شریعت ہی کو رہبر بنائے ۔ اٹھنے بیٹھنے میں ، سونے جاگنے میں ، خرید و فروخت میں غرضیکہ تمام معاملات اور سب کاموں میں شریعت ہی کو مدنظر رکھے ایسا کرنے والے نے گویا اپنے آپ کو خدا سے فارغ کر لیا ۔

شریعت نے ہر کام میں رہبری کر دی ہے ۔ دنیا میں کوئی کام ایسا نہیں جس کے کرنے کا طریقہ خدا تعالےٰ نے نہ بتلایا ہو ۔ یا آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وسلم کے معمولات میں نہ رہا ہو ۔ تو جو انسان اپنی زندگی کو ایسی بنائے جیسی شریعت نے بتلائی ہے ۔ تمام کام شریعت کے مطابق کرے تو وہ ایسا ہے جیسے صبح سے شام تک خدا کی عبادت میں لگا رہا ۔ اگرچہ بظاہر ایسے شخص نے اپنا وقت دنیاوی کاموں میں گذارا ہو ۔ کیونکہ اس نے اللہ تعالےٰ کے پسندیدہ کام کئے جو کام اللہ کو ناپسند تھے وہ چھوڑ دئے ۔ جائز کام کرتا رہا ۔ اور ناجائز سے کنارہ کشی اختیار کی ـــ جو آدمی جائز حدود میں کاروبار کرتا ہے وہ لامحالہ خدا کی حدبندی کا خیال رکھتا ہے ۔ اور کاروبار کے وقت اس کا دھیان خدا ہی کی طرف لگا رہتا ہے ۔ وہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ تعالےٰ عنہم کی طرح زندگی گذارتا ہے وہ ناجائز کاموں سے صرف اس لئے کنارہ کش ہے تاکہ اس سے اس کا خدا ناراض نہ ہو ۔ گویا

( باقی صہ۱۸ پر )

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ایڈیٹر
مناظر حسین نظرؔ
ٹیلیفون
۶۷۵۴۵

ہفت روزہ
# خدام الدین
لاہور

سالانہ
گیارہ روپے
ششماہی
چھ روپے

جلد ۱۳ | ۱۱ر شوال المکرم ۱۳۸۷ھ بمطابق ۱۲ر جنوری ۱۹۶۷ء | شمارہ ۳۶

## حفاظتِ دین کا تقاضا؟

آج کل فتنوں کا دَور ہے۔ ہر طرف فتنے ہی فتنے سر اٹھا رہے ہیں۔ کہیں اسلام کا نام لے کر اسلام کے خلاف حرکات سرزد ہو رہی ہیں اور اسلام کی جڑ پر کلہاڑا چلایا جا رہا ہے۔ کہیں قرآن عزیز کو منزل من اللہ اور کلام الٰہی ماننا عقل کی ناپختگی قرار دیا جا رہا ہے اور کہیں جبرئیلؑ کے وجودِ خارجی کا انکار کر کے فکر و نظر کی کجی کا اظہار ہو رہا ہے، کہیں حدیث رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی حیثیت بدلنے میں قلم و بیان کا زور صرف ہو رہا ہے اور کہیں دجّالِ عصرِ حاضر کا طائفہ اور اس کے حواری اندر ہی اندر اپنا جال بچھا کر امتِ مسلمہ کو اپنے پھندے میں پھانسنے کے خواب دیکھ رہے ہیں — غرضیکہ جس طرف نگاہ اٹھاؤ اسلام دشمنی اور خلافِ شریعت سرگرمیاں اپنے شباب پر نظر آئیں گی۔ ان حالات میں ضروری ہے کہ اسلام دوست عناصر اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نام لیوا اور جاں نثار اگر وہ بحیثیت مسلمان زندہ رہنا چاہتے ہیں تو اپنے فرض کو پہچانیں اپنے اندر اتحادِ فکر و عمل پیدا کریں، اس ملک میں اپنے مستقبل کو درخشندہ و پائندہ دیکھنے کے لئے کوئی ٹھوس، واضح اور مؤثر لائحہ عمل ترتیب دیں اور ہر قسم کے فروعی مسائل سے بالاتر ہو کر ایسی پالیسی وضع کریں کہ اسلام دشمن عناصر کسی طرح بھی ہمارے اتحاد کو پارہ پارہ نہ کر سکیں اور نہ ہی ہمارے متفقہ مفاد اور نصب العین پر کوئی ضرب لگا سکیں۔ چنانچہ اس سلسلے کی اولین کڑی یہ ہے کہ مختلف فرقوں کے مسلّمہ رہنما و مشائخ جو قرآن و حدیث پر ایمان رکھتے ہیں اور خلافتِ راشدہ اور قرونِ اولےٰ کے دَور کو اپنے لئے مشعلِ راہ اور نمونۂ ہدایت تصوّر کرتے ہیں — آپس میں مل بیٹھیں اور سوچیں کہ وہ کس طرح اُس دین کی حفاظت کر سکتے ہیں جسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علماً اور عملاً نافذ کر کے دکھایا اور خلفائے راشدہ اور صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے جسے چار دانگِ عالم میں پھیلایا۔ اس سوچ میں جدید مسائل سے عہدہ برآ ہونے کا طریق، نئے فتنوں سے نبٹنے کا انداز اور اس راہ میں پیش آمدہ ہر قسم کی مشکلات کا حل بھی شامل ہونا چاہئے۔ پھر اس کے بعد انہیں اپنے تمام ذاتی مفادات و اغراض سے قطع نظر کر کے دین کے مفاد کو مقدم رکھنا چاہئے اور حفاظتِ دین کے لئے اپنی قیمتی سے قیمتی متاع کو بھی قربان کرنے سے دریغ نہ کرنا چاہئے اور اس عزم محکم اور یقین کامل سے میدان میں اترنا چاہئے کہ خواہ عزت، مال، جان اور ہر چیز ختم ہو جائے مگر اللہ کا دین بچ جائے۔ کیونکہ اس طریق کی پہلی منزل ہی یہ ہے ؎

ترکِ جان و ترکِ مال و ترکِ سر
در طریقِ عشق اوّل منزل است

اس سلسلے کی ایک سب سے بڑی کوتاہی اور کمزوری یہ بھی ہے کہ جہاں حفاظتِ دین کا نام آتے عوام و خواص سب ہی یہ خیال کرتے ہیں کہ حفاظتِ دین صرف علماء و مشائخ ہی کا کام ہے اور محض انہیں کو اس فریضہ سے عہدہ برآ ہونا ہے اس بارے میں ہم پر کوئی فرض عائد نہیں ہوتا۔ حالانکہ یہی وہ سب سے بڑی خامی ہے جس نے دین کی جڑوں کو عوام میں کمزور کر دیا ہے اور اُن کا دینی علوم کی طرف سے رجحان گھٹتا چلا جاتا ہے — درحقیقت پیغمبرِ اسلامؐ نے تو ہر مسلمان کو دین کا مبلغ اور محافظ بنایا ہے اور ہر مسلمان پر لازم قرار دیا ہے کہ وہ دین کی بات دوسرے تک پہنچائے۔ ظاہر ہے دین دوسروں تک وہی پہنچا سکتا ہے جو پہلے خود دین کو سمجھے اور اس طرح دین کا سمجھنا، عمل کرنا اور دوسروں تک پہنچانا یہ سب چیزیں ہی سچے مسلمان کے فرائض میں شامل ہو گئیں۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ عوام ماسوا جدید طبقہ کے چند لوگوں کے دین پر جان چھڑکتے ہیں اور علماء سے ان کا نہایت گہرا رابطہ ہے مگر دین سے عدم واقفیت انہیں مختلف قسم کی غلط فہمیوں میں مبتلا کر دیتی ہے اور اس طرح ان پر دین کی گرفت ڈھیلی ہونی شروع ہو جاتی ہے۔ پس انہیں بھی اپنی جگہ خواہ وہ تاجر ہیں یا مزدور،

## جلسۂ تقسیمِ اسناد

مدرسہ قاسم العلوم (انجمن خدام الدین) شیرانوالہ دروازہ لاہور کے دورۂ تفسیر میں کامیاب علماء کرام کو ۱۲ر جنوری ۱۹۶۸ء بعد از نماز جمعہ جامع مسجد شیرانوالہ دروازہ میں سندات تقسیم کی جائیں گی۔ اسناد حضرت مولانا مفتی جمیل احمد صاحب تھانوی تقسیم فرمائیں گے۔ اس مبارک موقع پر لاہور کے تمام اکابر علماء تشریف فرما ہوں گے۔ اور اُن کے خطاب کے علاوہ حضرت مولانا قاضی زاہد الحسینی صاحب بھی اپنے ارشادات سے حاضرین کو مستفیض فرمائیں گے۔

(ناظم انجمن خدام الدین شیرانوالہ گیٹ لاہور)

# انسان خلاصۂ کائنات ہے

مرتبہ: محمد عثمان غنی بی اے واہ کینٹ

دارالعلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک کے جلسہ دستار بندی میں ۸ر اکتوبر ۱۹۶۷ء کو حضرت مولانا قاضی محمد زاہد الحسینی صاحب نے مندرجہ ذیل تقریر فرمائی

حضرت دامت برکاتکم، علمائے کرام، بزرگو اور بھائیو!

میرا اس تقریب میں حاضر ہونا محض اپنے اکابر کی زیارت اور قدم بوسی کی غرض سے تھا۔ مگر تعمیلِ حکم کے تحت چند گذارشات پیش کر دیتا ہوں۔

کائنات میں انسان کو اللہ تعالیٰ نے اپنا خلیفہ بنایا خداوند کریم نے دنیا، جہان، زمین، فضا میں جس کو مقامِ خلافت بخشا وہ کون ہے؟ انسان اگر انسان صحیح رہا تو ساری کائنات صحیح رہے گی اور اگر انسان ہی بگڑ گیا تو ہمارا سارا جہان بگڑ جائے گا۔ صوفیاء کی اصطلاح میں انسان کو "عالم کبیر" کہتے ہیں اور سارے جہان کو "عالم صغیر" کہتے ہیں۔ مطلب یہ ہے اگرچہ انسان ایک چھوٹی سی چیز ہے اور بقیہ کائنات بہت بڑی ہے مگر غور کیا جائے تو ایک چھوٹی سی مثال سے بات سمجھ میں آسکتی ہے۔

بس کی باڈی کتنی بڑی ہوتی ہے مگر اس کے اندر جو مشینری ہے وہ کتنی چھوٹی سی ہے اگر وہ درست ہے تو ساری گاڑی درست ہے اگر وہ خراب ہے تو ساری گاڑی خراب ہے۔ ڈبے کا نام گاڑی نہیں ہے بلکہ اصل چیز انجن ہے۔ اگر انجن نے ٹکر لگا دی تو ساری گاڑی چکنا چور ہو جائے گی۔ بعینہٖ انسان مثل انجن کے ہے اور باقی ساری کائنات مثل ڈبے کے ہے اگر انسان درست رہا تو ساری کائنات درست رہے گی اور اگر یہی خراب ہو گیا تو پھر کائنات خراب ہو جائے گی۔

معلمِ انسانیت علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے فرمایا وہ انسان جو لوگوں کو نیکی کی طرف بلائے گا۔ اللہ کے فرشتے، کائنات کی ہر مخلوق حتیٰ کہ دریاؤں کی مچھلیاں، فضاؤں کے پرندے، اور بلوں کی چیونٹیاں اس کے لئے دعا کرتی ہیں۔ اگر یہی انسان بگڑ جائے تو پھر یہ ایٹم بم بنانے لگ جائے گا۔ ہیروشیما پر بم پھینکے گا اور پانی کی مچھلیاں برباد ہو جائیں گی اور اگر یہ "خلیفہ صاحب" درست ہو گئے تو امن کے پیامی بن جائیں گے۔ امن کا تاج پہنانے کے لئے اللہ تعالیٰ نے دو نظام بھیجے ہیں۔ ایک کا تعلق انسان کے جسم کے ساتھ ہے اور دوسرے کا روح کے ساتھ۔ اللہ تعالیٰ نے آدم کو انسانیت کے تمام کمالات سے نوازا۔ نورِ وحی کے بغیر انسان کو کبھی نہیں چھوڑا۔ خاتم النبیین سب سے آخری نبی ہیں۔ حضور کی نبوت قیامت تک جاری و ساری ہے۔ اگر حضور کی ختم المرسلینی کو نہ مانا جائے تو پھر نئی ہدایت کی ضرورت ہوگی۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔ اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّکْرَ وَ اِنَّا لَہٗ لَحٰفِظُوْنَ ۝ تحقیق ہم ہی نے نظام یعنی قرآن مجید نازل کیا اور ہم ہی اس کے محافظ ہیں۔

تو دونوں کے نظام آئے (۱) روح کی تربیت کا نظام (۲) بدن کی تربیت کا نظام۔ ملوں۔ کارخانوں۔ آبپاشی زراعت۔ تجارت ان سب کی غرض و غایت بدن کی تربیت ہے۔ انسان کے دل اور دماغ کی تربیت کیلئے روح کو قابو رکھنے کے لئے، اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو دنیا میں بھیجا اور انسانیت کو صحیح راہ پر چلانے کے صحیح راستہ بھی دکھایا۔

آج آپ دیکھ لیں جگہ جگہ سکول، کالج، یونیورسٹیاں ہیں بلکہ اب تو ٹیلی ویژن بھی آگیا ہے۔ یہ لوگوں کی بدنی تربیت کے لئے ہیں۔ جب جرائم بڑھتے ہیں تو گناہ بھی بڑھتے ہیں۔ علم ہے، دانش بھی ہے۔ نظم و نسق بھی ہے مگر پھر بھی امن کیوں نہیں ہے؟ اس کی وجہ معلوم کر لینا کوئی مشکل کام نہیں ہے۔ وجہ صرف یہی ہے کہ انسان نے باڈی پر تو محنت کرنی شروع کر دی یعنی بدنی تربیت کی اور روحانی تربیت کو چھوڑ دیا۔

ایک شخص اگر اس بس کی باڈی پر محنت کرتا ہے سارا دن اس پر رنگ روغن کرتا رہتا ہے۔ اس کو خوب چمکاتا ہے لیکن اس کے اندر جو انجن ہے اگر وہ ہی خراب ہے تو پھر گاڑی نہیں چلے گی۔ وہ خوش ہے۔ بدن کی پالش کر دی مگر دل کی پالش کو بھول ہی گیا۔ یاد رکھیئے دل کی پالش کے بغیر کچھ نہیں ہو سکتا۔ اور دل کی پالش ہوتی ہے نورِ نبوت سے۔ تعلیم قرآن سے۔ علمِ حدیث سے، اہل اللہ کی عقیدت ادب اور اطاعت سے۔

حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت قیامت تک کے لئے ہے۔ حضور امن کے پیام بر تھے۔ آپ نے جتنی جنگیں لڑیں ان میں مسلمان اور غیر مسلم جو کام آئے ان کی کل تعداد ۱۰۱۸ ہے۔ آج آپ لوگ دیکھ لیں ویت نام کی جنگ میں کس قدر انسان تباہ ہو رہے ہیں۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو مکہ چھوڑنا پڑا۔ آپ ہجرت کر کے مدینہ منورہ تشریف لے آئے۔ جب آپ دنیا سے تشریف لے جاتے ہیں تو حضور دس لاکھ مربع میل کے مالک تھے اور لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہ کا پرچم لہرا رہا تھا۔ یہ ساری کامیابی اسی وجہ سے تھی کہ دونوں تقاضے پورے کئے جاتے تھے۔ بدن اور روح دونوں کی تربیت ہوتی تھی۔

ہمارے لئے بھی راہ ہدایت اور صحیح طریقہ یہی ہے ہم بھی دونوں کے تقاضوں کو پورا کریں۔ اگر ہم بدن کو تو خوب جلاء دیں، پالش کریں اور روحانیت کی جلاء کے لئے نہ مدرسے بنائیں نہ خانقاہیں بنائیں نہ اہل اللہ کے دامن سے وابستہ ہوں تو پھر ہم اگر یہ خیال کریں کہ شاہراہِ ترقی پر گامزن ہیں تو یہ محض خام خیالی ہوگی۔

ایک آدمی کی دو ٹانگیں ہیں۔ اس کو اپنی صحت برقرار رکھنے کے لئے دونوں کی حفاظت کرنی چاہیئے۔ اور اگر وہ ایک میں تو خوب ٹیکے لگوائے اور طاقت ور دوائیوں کے استعمال سے اس کو خوب موٹا کرے۔ اور دوسری ٹانگ کو شل کر دے تو وہ کیا چلنے کے قابل رہے گا؟ ہرگز نہیں۔ اگر دوسری ٹانگ کمزور رہی تو دونوں ہی ختم ہو جائیں گی۔

دین اور دنیا انسانی زندگی کی گاڑی کے دو پہیئے ہیں اگر دنیاوی جاہ و جلال کے ساتھ دین کی سربلندی کی بھی کوشش کی جائے تو پھر نورٌ علیٰ نور ہے۔ شہنشاہِ عالمگیر۔ اورنگ زیبؒ ہندوستان جیسی مملکت کے مالک ہوئے ہیں۔ فتاویٰ عالمگیری ان کا زندہ جاوید کارنامہ ہے۔ دین ساتھ ہو تو دنیا بھی رحمت ہے اور دین ہی نہ ہو، صرف دنیا ہی دنیا ہو تو وہ سراسر ہلاکت ہے۔

دینِ قیّم کے ساتھ استہزاء اور تمسخر سارے سلف نے برداشت نہیں کیا۔ سلطان تیمور کے حالات میں ملا علی قاری نے لکھا ہے کہ ان کے دربار میں ایک بھانڈ تھا۔ آج کل تو خدا محفوظ رکھے ہر جگہ بھانڈ ہیں۔ اماں جی اور ابا جی کی چارپائی کے ساتھ بھانڈ بندھا ہوا ہے معاف فرمائیں تو عرض کروں آج کل مولوی صاحب کی چارپائی کے ساتھ بھی گدھا بندھا ہوا ہے اور پیر صاحب کی چارپائی کے ساتھ بھی گدھا بندھا ہوا ہے۔ میری مراد "ریڈیو شریف" سے ہے اندر ٹیلیویژن لگی ہوئی ہے تو دنیا سمجھتی ہے ہم نے ترقی کر لی ہے۔ ہائے افسوس پردہ کی بھی اب تو ضرورت نہیں رہ گئی۔

ع تن ہمہ داغ داغ شد پنبہ کجا کجا نہم۔

رمضان شریف کا مہینہ تھا۔ شروع شروع میں "تکدر" ہوتا ہی ہے اس بھانڈ نے تیمور سے کہا کہ "میں نے آج ایک عجیب تماشہ دیکھا ہے" (وہ اصل میں بادشاہ کو خوش کرنے کے لئے کہہ رہا تھا۔) تیمور نے پوچھا "کیسا تماشہ؟" "ایک آدمی کو لوگ پکڑ کر لے جا رہے تھے کہ اس نے روزہ کھا لیا ہے۔ میں نے سوچا کوئی ایسا آدمی پیدا ہو جائے جو نماز کو بھی کھا جائے۔ تاکہ ہم اس مصیبت سے چھوٹ جائیں"۔ (اس کا خیال تھا کہ تیمور سنے گا اور مجھے انعام دے گا) سلطان تیمور نے کہا "ذرا بیٹھ جاؤ"۔ (اس بھانڈ نے سوچا کہ دو تین مربعے زمین تو سلطان دے ہی دے گا) تیمور نے حکم دیا کہ قاضی القضاۃ کو بلاؤ۔ بھانڈ نے سوچا شاید مجھے سونے میں تولا جائے گا اس لئے قاضی القضاۃ کو بلایا جا رہا ہے) ——— پہلے زمانوں میں عالم فتویٰ دیتا تھا اور حاکم وقت اس کو نافذ کیا کرتا تھا۔ آج بھی بعض علاقوں میں خوانین ایسے موجود ہیں جو علماء کی تعظیم کرتے ہیں ویسے اکثریت ایسوں کی ہے جو علماء کو ملا اور خدا معلوم کیا کیا کہتے ہیں۔

(باقی ص ۱۷ پر)




۴ر شوال المکرم ۱۳۸۷ھ بمطابق ۵ر جنوری ۱۹۶۸ء

# ذکر و شکر کا چولی دامن کا ساتھ ہے

حضرت مولانا عبید اللہ انور صاحب مدظلہم العالیہ

الحمد للہ وکفیٰ وسلام علی عبادہ الذین اصطفیٰ: امابعد: فاعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم:—
بسم اللہ الرحمٰن الرحیم:—

فَاذْكُرُونِي أَذْكُرْكُمْ وَاشْكُرُوا لِي وَلَا تَكْفُرُونِ ۝

ترجمہ: سو تم مجھے یاد کرتے رہو، میں بھی تمہیں یاد کرتا رہوں گا۔ اور میری شکرگذاری کرتے رہو اور میری ناشکری نہ کرو۔

محترم حضرات! طاعت و عبادت کے ذریعہ سے بندہ کا اپنے مالک کو یاد کرنا یہ ہے کہ وہ نہایت محبت و شوق اور خلوص و ہمت سے اُس کی بتائی ہوئی راہ پر چلتا رہے اور یہ یادِ الٰہی کسی خاص وقت یا جگہ کے ساتھ مخصوص و مقیّد یا محدود نہیں بلکہ ہر حال میں اور ہر آن رضاءِ الٰہی کا مقدم رکھنا اور اس کی تابعداری میں لگے رہنا ہی بندہ کی طرف سے یادِ الٰہی ہے۔ زبان و قلب سے ذکراللہ کرنا، تمام اعضاء کو احکامِ الٰہی کی فرمانبرداری میں لگائے رکھنا، آیاتِ الٰہی اور ان کی عظمت و قدرت کا تفکّر یہ سب ذکر اور یادِ الٰہی کی مختلف صورتیں ہیں — دوسری طرف حق تعالےٰ سبحانہٗ کا اپنے بندوں کو یاد کرنا یہ ہے کہ ان پر دنیا و آخرت دونوں میں اپنے خصوصی فضل و کرم کی بارش برساتا رہے اُن کو اپنے خاص انعامات و اکرام سے نوازے اور اطمینانِ قلب کی دولت نصیب فرمائے —

## شکرگذاری یا ناسپاسی

شکرگذاری یہ ہے کہ بندہ توحید اور ایمان و اسلام کے حقوق پوری طرح ادا کرتا رہے اور اللہ کی دی ہوئی نعمتوں کو اللہ ہی کے کاموں میں لگائے رکھے۔ اس کے برعکس کفر و شرک، الحاد و ارتیاب اور فسق و بدعت میں لگے رہنا اور اللہ کے دئے ہوئے قویٰ کو اللہ کی نافرمانی میں صرف کرنا اللہ کی ناسپاسی و ناشکری اور اس کی نعمتوں کا کفران ہے۔

**حاصل** یہ نکلا کہ انسان کو ہر گھڑی اور ہر حال میں ذکر اور یادِ الٰہی میں شاغل رہنا چاہیئے اور اللہ کی دی ہوئی نعمتوں کو اُسی کے کام میں لگائے رکھنا چاہیئے تاکہ حق تعالےٰ سبحانہٗ اُسے یاد کرے اور اپنے فضل و کرم اور انعاماتِ خصوصی سے نوازے اور انسان کی اس سے بڑی سعادت اور کیا ہو سکتی ہے کہ خود خدائے لایزال اور مالک الملک اپنے حقیر بندے کو یاد کرے۔

**حضرت ثابت بنانی رحمۃ اللہ علیہ** فرمایا کرتے تھے کہ میں جانتا ہوں جس وقت مجھے میرا رب یاد کرتا ہے۔ لوگوں نے پوچھا۔ حضرت! آپ کس طرح معلوم کر لیتے ہیں کہ رب آپ کو یاد کر رہا ہے؟ آپ نے فرمایا جس وقت میں اس کا ذکر کرتا ہوں اُسی وقت وہ میرا ذکر کرتا ہے۔

امام الانبیاء والمرسلین خاتم النبیین فداہ ابی و امی صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ جس وقت بندہ اپنے جی میں خدا کو یاد کرتا ہے، خدا تعالیٰ بھی اس کو اپنے جی میں یاد کرتا ہے اور جس وقت بندہ اپنے رب کو مجلس میں یاد کرتا ہے تو حق تعالےٰ سبحانہٗ بھی اپنے بندہ کو مجلس میں یاد کرتا ہے اور اس مجلس میں یاد کرتا ہے جو بندہ کی مجلس سے بہتر مجلس ہوتی ہے یعنی فرشتوں کی مجلس — نیز حق تعالےٰ سبحانہٗ فرماتے ہیں کہ اگر بندہ میری طرف ایک بالشت آتا ہے تو میں اس کی طرف ایک ہاتھ آتا ہوں۔ اگر وہ ایک ہاتھ میری طرف آتا ہے تو میں دونوں ہاتھوں کے پھیلاؤ جتنا اُس کی طرف آتا ہوں اور اگر وہ چل کر آتا ہے تو میں دوڑ کر آتا ہوں۔

## اللہ تعالےٰ کی معیّت

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے:—

عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال ان اللہ عزّ و جل یقول انا مع عبدی اذا ھو ذکرنی و تحرکت بی شفتاہ (ابن ماجہ)

یعنی حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ اللہ تعالےٰ فرماتا ہے کہ جب بندہ مجھے یاد کرتا ہے اور میری یاد میں اس کے لب ہلتے ہیں تو اس وقت میں اس کے ساتھ ہوتا ہوں۔

## ذاکر کا مرتبہ

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشادِ گرامی ہے کہ میں نے معراج کی رات میں ایک شخص کو دیکھا کہ عرش کے نور سے ڈھانپا ہوا ہے۔ میں نے پوچھا یہ کون ہے؟ کیا کوئی فرشتہ ہے؟ کہا گیا کہ نہیں۔ پھر میں نے پوچھا کہ کوئی نبی ہے؟ جواب دیا گیا کہ نہیں بلکہ یہ آپ کا امتی ایک مومن ہے جس کی زبان دنیا میں اللہ کے ذکر سے تر رہتی تھی اور اس کا دل مسجدوں میں اٹکا

رہتا تھا۔

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم

کا ارشادِ گرامی ہے ذِکْرُ اللّٰہِ اَنِیْسِیْ۔ اللہ کا ذکر میرا انیس ہے۔ اور اس کی شہادت حبیبۂ حبیبِ خدام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا ان الفاظ میں دیتی ہیں کہ:۔

ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان یذکر اللہ علیٰ کل احیانہ۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہر وقت اللہ کا ذکر کیا کرتے تھے۔

**امام ابن القیم رحمۃ اللہ علیہ** فرماتے ہیں ذکر ہی اہلِ ایمان کا زادِ راہ ہے جسے لے کر وہ سفر کیا کرتے ہیں۔ ذکر ہی وہ دستور (پاسپورٹ) ہے جسے دکھا کر وہ آگے بڑھ سکتے ہیں۔ ذکر ہی دلوں کی زندگی ہے جس کے بغیر اجساد بمنزلہ گور رہ جاتے ہیں۔ ذکر ہی وہ ہتھیار ہے جس سے رہزنوں اور دشمنوں کو ہٹایا جاتا ہے ذکر ہی وہ پانی ہے جس سے دل کی آگ بجھائی جاتی ہے اور ذکر ہی وہ دوا ہے جس سے باطن کا روگ دُور کیا جاتا ہے ؎

اِذَا مَرِضْنَا تَدَاوِیْنَا بِذِکْرِکُمْ
فَنَتْرُکُ الذِّکْرَ اَحْیَانًا فَنَنْتَکِسُ

جب ہم بیمار ہو جاتے ہیں تو تمہارے ذکر کو اپنی دوا بناتے ہیں۔ کبھی کبھی ذکر چھوٹ جاتا ہے تو ہم منہ کے بل گر پڑتے ہیں۔ (رحمۃ للعالمین جلد دوم)

## شکر

ذکر اور شکر کا آپس میں گہرا تعلق ہے۔ اس لئے ذکر کی ترغیب و تحریص کے بعد شکر کا مطالبہ کیا گیا ہے اور کہا گیا ہے:۔

وَاشْکُرُوْا لِیْ وَلَا تَکْفُرُوْنِ۔ میرا شکر کرو اور کفرانِ نعمت نہ کرو۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کا ارشاد ہے کہ شکر نصف ایمان ہے۔

## شکر گذار کا درجہ

حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ جو شخص کھانا کھا کر اللہ تعالیٰ کا شکریہ ادا کرے یعنی اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَطْعَمَنَا وَسَقَانَا وَجَعَلَنَا مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ کہے۔ محض اتنی سی بات پر اس کا درجہ روزہ دار اور صابر کے برابر ہے۔

## آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وسلم کی مثال

حضور صلی اللہ علیہ وسلم باوجود اس کے کہ جنت کے سردار ہیں، خدا کی ساری مخلوق میں کوئی دوسرا آپؐ کا ثانی نہیں اور سب سے پہلے آپؐ ہی کے لئے جنت کا دروازہ کھولا جائے گا پھر بھی رات بھر روتے اور اتنی عبادت کرتے کہ پاؤں ورم کر جاتے۔ امّ المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے عرض کیا۔ اے اللہ کے رسولؐ! جب آپ بخشی بخشائی مخلوق ہیں اور جنت کے سردار ہیں تو پھر آپ روتے کس لئے ہیں اور اتنی زیادہ تکلیف کیوں اٹھاتے ہیں؟ اس پر رحمتِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا افلا اکون عبداً شکوراً کیا میں اللہ کا شکر گذار بندہ نہ بنوں؟

**حاصل** یہ نکلا کہ شکر گذاری اتنی بڑی نعمت و سعادت ہے جس کو اپنانے پر اللہ کے رسولؐ اور ساری کائنات کے ہادی و سردار بھی فخر فرماتے ہیں۔

محترم حضرات! ذکر و شکر کا چولی دامن کا ساتھ ہے۔ اور پہلے بیان کیا جا چکا ہے کہ اللہ کے دئے ہوئے قویٰ کو اللہ کی فرمانبرداری میں لگانا اور زبان و قلب کو یادِ الٰہی میں شاغل رکھنا ذکر ہے۔ ظاہر ہے زبان و قلب سے ذکر الٰہی کرنا تمام اعضاء و جوارح کو حق تعالیٰ سبحانہٗ کی تابعداری میں لگائے رکھنا اور آیاتِ الٰہی اور ان کی عظمت و قدرت کا تفکّر ان سب کی توفیق اللہ تعالیٰ جلشانہٗ کی طرف سے ہی ہوتی ہے۔ اگر وہ توفیق عطا نہ فرمائے تو یہ نعمتیں نصیب ہی نہیں ہو سکتیں۔ پس جب یہ انعام و اکرام صرف اسی کی توفیق سے ہوتا ہے تو اس ذاتِ باری عزاسمہٗ کا شکر کرنا بھی لازم ٹھہرا اور شکر کا ادا نہ کرنا کفرانِ نعمت ہُوا۔ اس لئے ذکر کے بعد شکر کا مطالبہ کیا گیا۔ اور شکر کو بندگی کا خاصہ ٹھہرایا گیا۔

اللہ تعالیٰ ہم سب کو ذکر و شکر کی توفیق نصیب فرمائے۔ آمین!

## اعلان

جانشین شیخ التفسیرؒ حضرت مولانا عبید اللہ انور مدظلہ مورخہ ۱۹ جنوری ۱۹۶۸ء بروز جمعہ پونے چھ بجے شام ریڈیو پاکستان لاہور "جمہور دی آواز" میں "ہدایت دی راہ" پر تقریر فرمائیں گے۔ (حاجی بشیر احمد)

## نعتِ شریف

عبد الرحمٰن خالد، جلّہ جیم

تقدس کی جا ہیں مدینے کی گلیاں　　حدیثِ وفا ہیں مدینے کی گلیاں
معطّر معطّر، مصفّٰے مصفّٰے　　ارم سے سوا ہیں مدینے کی گلیاں
مرے شوق کی انتہا ہے مدینہ　　مرا مدّعا ہے مدینے کی گلیاں
خدایا وہ درِ مقدّس عطا کر　　کہ جس کی دوا ہیں مدینے کی گلیاں

فقط ایک وجہ عقیدت ہے خالد
حبیب آشنا ہیں مدینے کی گلیاں

★

# اسلام میں صنعت و حرفت

یہ مضمون شیخ الاسلام علامہ شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ نے آج سے ۱۹ سال پہلے ۴ر دسمبر ۱۹۴۸ء کو کسی محفل میں پڑھنے کے لئے تحریر فرمایا تھا۔ اس کا قلمی مسودہ حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب مدظلہم کے پاس محفوظ تھا اسے ادارہ "البلاغ" نے اس امید پر شائع کیا کہ یہ مضمون اپنی ذاتی افادیت کے علاوہ اُن حلقوں کے لئے بھی سرمۂ بصیرت ہوگا جو علماء پر سائنس اور ٹکنالوجی کی مخالفت کا بے بنیاد الزام عائد کرنے میں کوئی باک محسوس نہیں کرتے چنانچہ اسے افادہ عام کیلئے ماہنامہ "البلاغ" کے شکریہ کے ساتھ شائع کر رہے ہیں۔ (ادارہ)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم:۔

آج کل پاکستان میں صنعت و حرفت کو فروغ دینے کی غرض سے کراچی کے مختلف حصوں میں جلسے منعقد کئے جا رہے ہیں۔ اس لئے اس موضوع کے متعلق مختصراً کچھ عرض کرنا مناسب معلوم ہوا۔

کسی اچھی صنعت کی فضیلت و فخر کے لئے یہ ہی بات کافی ہے کہ اللہ تعالےٰ نے اس وصف کو اپنی اور اپنے بعض پیغمبروں کی طرف منسوب کیا۔ چنانچہ قرآن میں ارشاد ہوا۔ صُنْعَ اللّٰهِ الَّذِیْٓ اَتْقَنَ کُلَّ شَیْءٍ۔ اسی وجہ سے اللہ سبحانہٗ و تعالےٰ کو صانع کہا جاتا ہے۔ گو اللہ کی کسی صنعت میں کوئی دوسرا حقیقتاً شریک نہیں ہو سکتا تاہم محض اسمی اشتراک بھی اگر خدا نے اسے جائز رکھا ہو بندے کے اکرام اور عزت افزائی کے لئے کفایت کرتا ہے ؎

فی الجملہ نسبتے بتو کافی بود مرا
بلبل ہمیں کہ قافیہ گل شود بس است

سیرت حلبیہ میں ہے کہ محشر میں شفاعت کے لئے ایک مرتبہ صدا لگائی جائے گی "یا محمد"۔ اس پر جس جس مسلمان کا نام "محمد" ہوگا، حالانکہ مقصود بالنداء حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہوں گے۔ پھر بھی اسمی مشارکت کو یہ شرف حاصل ہوگا کہ "محمد" نام والوں کو بھی (ایک حد تک) شفاعت کی اجازت دے دی جائے گی۔

بہرحال محض نام کی شرکت بھی کام آ سکتی ہے۔ تو ہمارے اچھے صناعوں اور دستکاروں کے لئے یہ شرف کیا کم ہے کہ اللہ تعالےٰ نے انہیں اپنے نام "الصانع" میں سے ایک طرح کا حصہ دیا ہے۔ اور آگے چلئے تو معلوم ہوگا کہ بعض اہم چیزوں کی صنعت کا انتساب حق تعالےٰ نے اپنے بعض جلیل القدر پیغمبروں کی طرف فرمایا ہے جس سے اُن صنعتوں کی تشریف اور ان کی طرف تشویق و ترغیب کا اظہار ہوتا ہے۔ دیکھئے! دنیا میں جہاز سازی کی صنعت کا افتتاح حضرت نوح علیہ السلام کے دستِ مبارک سے کرایا گیا جو اولوالعزم پیغمبروں میں سب سے پہلے رسول ہیں۔ قرآن میں ہے۔ فَاَوْحَیْنَآ اِلَیْهِ اَنِ اصْنَعِ الْفُلْكَ بِاَعْیُنِنَا وَ وَحْیِنَا۔

اور جنگی دفاع کے لئے بہترین فولادی زرہوں کی (جو اس زمانے کے سامانِ حرب میں بے حد اہمیت رکھتی تھیں)، صنعتی تعلیم حضرت داؤد علیہ السلام کو دی گئی جو اس زمانے کے نبی بھی تھے اور بادشاہ بھی۔ چنانچہ فرماتے ہیں:۔ وَ عَلَّمْنٰهُ صَنْعَةَ لَبُوْسٍ لَّكُمْ لِتُحْصِنَكُمْ مِّنْۢ بَاْسِكُمْ

حضرت داؤد علیہ السلام کے بعد اُن کے صاحبزادے حضرت سلیمان علیہ السلام کے لئے عظیم الشان قلعے اور بڑے بڑے سامان تیار کرنے کی غرض سے اللہ تعالیٰ نے آدمیوں کے بجائے جن مسخر کر دئے جو معمولی مزدوروں اور قلیوں کی طرح اُن کے حکم سے وہ کام کرتے تھے جو اس زمانے کی انسانی طاقت سے باہر تھے۔

اس سے اندازہ ہو سکتا ہے کہ کسی اسٹیٹ کو دوسری صنعتوں سے زیادہ حفاظتی اور دفاعی سامان بنانے کا خاص اہتمام کرنا چاہئے۔ کیونکہ دوسرے تمام اسباب زندگی اور صنعتی سامانوں سے کوئی قوم اسی وقت منتفع ہو سکتی ہے جب اس کی ہستی محفوظ ہو۔ اگر اپنے نفس و وجود کی حفاظت بھی ہم نہ کر سکیں تو دوسرے سامان ہمارے کیا کام آئیں گے۔

آپ چھوٹی موٹی دوسری صنعتیں بھی ضرور جاری کیجئے مگر خوب سمجھ لیجئے کہ ہم پاکستانیوں کے لئے سب سے اہم و اقدم سوال فولادی صنعت کو ترقی اور فروغ دینے کا ہے۔ اس کے بدون ہم اپنی ہستی اور اپنے دین کی کافی حفاظت نہیں کر سکتے۔ قرآن کریم میں ایک سورت ہے جس کا نام ہے "الحدید" یعنی فولاد۔ اس میں حق تعالےٰ نے ہم کو متنبہ فرمایا ہے کہ جس طرح ہم نے انسانوں کی ہدایت کے لئے کتابیں اتاری ہیں اسی کے ساتھ لوہا بھی اتارا ہے۔ جس سے جنگی سامان اور قسم قسم کے صنعتی آلات تیار ہوتے ہیں اور ان کے ذریعہ اللہ تعالےٰ یہ دیکھنا چاہتا ہے کہ کون شخص بن دیکھے اس کی اور اس کے رسولؐ کی مدد کرتا ہے۔

یہ سب انتباہات خداوند قدوس کی طرف سے اسی لئے تھے کہ لوگ نیکی اور بہتری کے اکتساب و ترویج میں ان تمام وسائل سے فائدہ اٹھائیں جو اس نے اپنی قدرتِ کاملہ اور حکمتِ بالغہ سے اپنی کائنات میں ودیعت کئے ہیں، اور جن پر بطور نیابتِ الٰہی صرف صالح انسانوں ہی کو جائز حق حاصل ہے۔

وَ اَعِدُّوْا لَهُمْ مَّا اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ قُوَّةٍ وَّ مِنْ رِّبَاطِ الْخَیْلِ تُرْهِبُوْنَ بِهٖ عَدُوَّ اللّٰهِ وَ عَدُوَّكُمْ۔

اب اگر ہم نے اللہ کی ان نعمتوں کی حفاظت میں غفلت یا کمزوری دکھائی اور اپنے ملک کی حفاظت کا فرض ادا نہ کیا تو یقیناً ستم پیشہ لوگ مسلمانوں کے حق پر غاصبانہ قبضہ جما لیں گے۔ اور مذکورہ بالا تمام ذرائع و وسائل کو یہ لوگ درندگی، ظلم اور انسانیت کی تباہی و بربادی کے راستوں میں اپنی نفسانی خواہشات کے مطابق خوب دل کھول کر استعمال کریں گے جیسا کہ آج کل آپ خود مشاہدہ کر رہے ہیں۔ کیا اس میں کچھ شبہ ہے کہ یورپ اور امریکہ نے سائنس کی قوتوں سے کام لینے میں بہت مدہش اور محیر العقول مادی ترقیات کا مظاہرہ کیا ہے۔ لیکن آپ اسے انسانوں کی ترقی کہنا چاہیں تو کہہ لیجئے لیکن انسانیت کی ترقی ہرگز نہیں کہہ

سکتے، ان کے ارتقائی کارناموں کی صحیح تعبیر یہی ہو سکتی ہے کہ انسان نے حقیقی شرفِ انسانیت کو کھو کر اور مفہومِ انسانیت کو مسخ کر کے بہیمیت اور ابلیسیت کو معراجِ کمال تک پہنچا دیا۔ اور انسانیت کے اصلی پاسبان اپنی بےعملی اور فرض ناشناسی کی بدولت چوروں اور ڈاکوؤں کا منہ تکتے رہ گئے۔

آخر نتیجہ یہ نکلا کہ صداقت اور طاقت جن دونوں کو ایک جگہ جمع رہنا چاہیئے تھا وہ الگ الگ ہاتھوں میں چلی گئیں اور دنیا کا بہترین عادلانہ نظام کسی اول درجے کی طاقت ور حکومت کی پشت پناہی سے محروم ہو کر ایک خشک فلسفہ بن کر رہ گیا — یہی سبب ہے کہ امیر شکیب ارسلان جب لینن سے ماسکو میں ملے، اور اسلام کے اقتصادی نظام پر گفتگو چھڑی تو لینن نے لاجواب ہو کر کہا۔ بلاشبہ اسلام کا اقتصادی نظام دنیا کے تمام نظاموں پر فائق ہے، اور کمیونزم سے اس کے اصول و قوانین کا مقابلہ نہیں ہو سکتا۔ مگر یہ تو بتایئے کہ اسلامی نظام کا تجربہ آج کس ملک میں ہو رہا ہے؟ اور کون سی طاقت اس نظام کو عملی شکل دے رہی ہے؟ کمیونزم جیسا بھی کچھ ہے ایک طاقت کے ساتھ زندہ ہے اور روس میں اس کا تجربہ ہو رہا ہے۔ مگر اسلام کا نظام فائق ہونے کے باوجود صرف کتابی ہے۔ ہم کتاب کو لے کر جائیں یا عمل کی طاقت سے دنیا میں کچھ کر کے دکھائیں۔

میں کہتا ہوں کہ ہماری مملکتِ پاکستان ایک نئی مملکت ہے۔ حق سبحانہ و تعالیٰ نے ہمیں ایک مرتبہ پھر موقع دیا ہے کہ اعلیٰ سے اعلیٰ نوامیسِ فطرت سے کام لینا سیکھیں۔ تسخیرِ کائنات سے اپنا چھنا ہوا حق واپس لیں۔ اور قرآنی ہدایات و انتباہات کی روشنی میں نیکی اور پرہیزگاری کی حکومت قائم کریں۔ اور اپنی گذشتہ کمزوریوں اور غفلتوں کا صحیح جائزہ لے کر دنیا میں پھر ایک دفعہ اس مالک الملک کا پسندیدہ آئین جاری کرنے اور احسن تقویم کے سانچے میں ڈھلی ہوئی انسانیت کی خدمت سرانجام دینے کے لئے عزمِ صمیم اور یقینِ محکم کے ساتھ کھڑے ہو جائیں۔ اس کے بعد دیکھئے خدا کس طرح ہماری مدد کرتا اور فتح و نصرت کے دروازے ہم پر کھولتا ہے۔

مجھے افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے۔ کہ ہماری توجّہ اب تک بھی بڑے بڑے جوہری مسائل کی طرف نہیں۔ ہم اصل متن کو چھوڑ کر حواشی اور زوائد میں لگے ہوئے ہیں، یا لغویات و خرافات میں اپنے اوقات گذارتے ہیں۔ ہم میں کتنے ہیں جو آج پاکستان کی حفاظت کے لئے آزاد کشمیر کے تحفّظ کا صحیح احساس اور سچا درد رکھتے ہوں اور اس اہم ترین مطمحِ نظر کی خاطر اپنا سب کچھ قربان کرنے کے لئے تیار ہوں؟ کشمیر میں اس وقت جو صورتِ حال ہے اس کا تقاضا یہ ہے کہ ہم ایک منٹ توقف کئے بغیر آزاد کشمیر کی بیش از بیش اعانت پر اپنی تمام تر مساعی اور توجہات مرتکز کر دیں، خواہ سردست اس کے لئے ہم کو اپنی ساری اُمنگیں ملتوی کرنی پڑیں ؎

مصلحت دید من آن ست کہ یارانِ کار
بگذارند و تیر طرّۂ یارے گیرند

سقوطِ حیدر آباد کے بعد سے انڈین یونین کے حوصلے اس قدر بڑھ گئے ہیں کہ وہاں کے بڑے بڑے لیڈر کہنے لگے کہ جس طرح ہم نے حیدر آباد کا مسئلہ حل کر لیا۔ اسی طرح کشمیر کا مسئلہ بھی حل کر لیں گے۔ حالانکہ وہ جانتے ہیں کہ کشمیر کی کمان جنرل طارق کے ہاتھ میں ہے۔ غدار عید روس کے قبضہ میں نہیں۔ تاہم ہمیں اپنے کمزور پہلوؤں کو کسی وقت بھی نظر انداز نہیں کرنا چاہئے۔ دشمن کی طاقت کو حقیر سمجھنا تدبّر اور دانائی کے خلاف ہے۔ جہاں تک میں اندازہ لگا سکا ہوں۔ آزاد کشمیر کا مستقبل بحمداللہ تاریک نہیں۔ مگر چند دنوں سے دھندلا ضرور معلوم ہوتا ہے۔ یہی وقت ہے کہ پاکستان مسلمانوں کے بچاؤ کی خاطر پورے عزم و ہمت اور تیز رفتاری کے ساتھ زیادہ سے زیادہ مؤثر اقدام عمل میں لائے۔ بیشک خداوندِ قادر و توانا کے فضل و رحمت سے مجاہدین اپنے روشن اور شاندار مستقبل کی نسبت مطمئن ہیں۔ اور دریائے جنگ کے جزر و مد سے وہ ذرا بھی ہراساں نہیں ہیں۔ لیکن اگر ہم امکانی جہتِ عمل اور استفراغ وسع کے بدون ہی آخری کامیابی کے خیالی پلاؤ پکاتے رہے یا یو۔ این۔ او اور کشمیر کمیشن اور بین المستعمراتی کانفرنس پر آس لگائے بیٹھے رہے تو یہ پرلے درجے کی حماقت و غرور اور نفس و خود کو فریب دینا ہو گا۔ قرآن کریم صاف صاف اعلان کر چکا ہے:

لَيْسَ بِأَمَانِيِّكُمْ وَلَا أَمَانِيِّ أَهْلِ الْكِتَابِ مَنْ يَعْمَلْ سُوءًا يُجْزَ بِهِ وَلَا يَجِدْ مِنْ دُونِ اللّٰهِ وَلِيًّا وَّلَا نَصِيرًا ۝ وَمَنْ يَعْمَلْ مِنَ الصَّالِحَاتِ مِنْ ذَكَرٍ أَوْ أُنْثَىٰ وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَأُولٰئِكَ يَدْخُلُونَ الْجَنَّةَ وَلَا يُظْلَمُونَ نَقِيرًا ۝

یعنی مسلمان ہوں یا کافر محض آرزوؤں اور تمناؤں سے کسی کا کچھ نہیں بن سکتا یہاں تو سارا مدار عمل پر ہے۔ جیسا کچھ اچھا یا بُرا عمل کرو گے اسی کے مطابق نتائج برآمد ہو کر رہیں گے۔ دنیب کا درخت لگا کر یہ انتظار کرنا کہ اس پر نبولیوں کے بجائے انگور لگیں گے محض دیوانہ پن ہے۔ ہم سب کا فرض ہے کہ حقائق سے منہ نہ موڑیں، اور اپنے وطن کی حفاظت اور اس کے دفاع کے لئے ہر طرح مستعد اور تیار ہو جائیں۔ حقائق سے منہ پھیر کر محض امیدوں اور آرزوؤں کی خیالی دنیا میں مگن رہنے سے کوئی قوم زندہ نہیں رہ سکتی۔ بلاشبہ اللہ سبحانہ و تعالیٰ کے وعدے بالکل سچے اور مضبوط ہیں۔ مگر مضبوط ہونے کے ساتھ مشروط بھی ہیں۔ جب ہم اس کی شرطوں کو پورا کریں گے تو یقیناً اس کے وعدے ہمارے حق میں آخر کار ضرور پورے ہو کر رہیں گے۔

دیکھئے وعدہ "أَنْتُمُ الْأَعْلَوْنَ" کے ساتھ بڑی شرط "إِنْ كُنْتُمْ مُؤْمِنِينَ" کی لگی ہوئی ہے۔ آگے آپ فقط قرآن اٹھا کر پڑھ لیجئے۔ کہ اس میں مومنین کی کیا علامات و اوصاف بیان فرمائے ہیں۔ اور آیا وہ اوصاف ہم میں پائے جاتے ہیں یا نہیں؟ لازم ہے کہ ہم آج ہی سے اپنے بیہودہ خیالوں اور غلط کاریوں سے صدقِ دل کے ساتھ توبہ کر کے اللہ اور اس کے رسولؐ سے اپنا تعلق درست اور استوار کر لیں، اس کی خوشنودی کے راستوں پر چلیں، اپنی زندگی کے ہر شعبے کو احکامِ الٰہیہ کے سانچے میں ڈھالیں اور اپنی قدرت کی آخری حد تک مجاہدینِ کشمیر کی زیادہ سے زیادہ عملی امداد کے لئے بلا تاخیر تیار ہو جائیں ؎

کار کن کار، بگذر از گفتار
کاندریں راہ کار باید کار

إِنْ تَنْصُرُوا اللّٰهَ يَنْصُرْكُمْ وَيُثَبِّتْ أَقْدَامَكُمْ۔

# ارشاداتِ مجالسِ ذکر

از: حضرت شیخ التفسیر سیدنا و مولانا احمد علی لاہوری رحمۃ اللہ علیہ
مرتبہ: محمد مقبول عالم بی اے لاہور

ع: نہیں ملتے یہ گوہر بادشاہوں کے خزینوں میں!

۳ر جنوری ۱۹۵۲ء

## صحبتِ اہل اللہ

اَلْمَرْءُ مَعَ مَنْ اَحَبَّہٗ (الحدیث)

ہر شخص کا حشر اس کے ساتھ ہوگا جس سے اُسے محبت ہوگی۔

اگر نیک لوگوں کے ساتھ تعلق ہے تو ان کے ساتھ حشر ہوگا۔ اگر بُرے آدمیوں سے یاری ہے تو انہی کے ساتھ حشر ہوگا نیک آدمی جہاں بھی جاتے نیک مجلسوں کی تلاش کرتا ہے۔ وہ پوچھتا ہے یہاں صبح کی نماز سویرے کس مسجد میں ہوتی ہے۔ قرأت کون اچھی پڑھتا ہے؟ یہاں کوئی درسِ قرآن ہوتا ہے؟ تو وہ ڈھونڈ کر ایسی مجلسوں ایسی جگہوں پر جاتا ہے اور اپنا کام بھی اس کے بعد کرتا ہے لیکن بُرا شخص جب کہیں جاتا ہے تو بُری مجلسیں ہی تلاش کرتا ہے۔ چرس پینے والا چرسی ڈھونڈتا ہے۔ رنڈی باز رنڈیوں کے متعلق دریافت کرتا ہے۔ شراب خور شرابیوں کی مجلس میں جاتا ہے۔ غرض ؎

کند ہم جنس با ہم جنس پرواز
کبوتر با کبوتر باز با باز

میرا یہ معمول ہے کہ جب کہیں جاتا ہوں اگر وہاں کوئی اللہ کا مقبول بندہ نہ ملے تو تقریر سے فارغ ہونے کے بعد کسی بزرگ کے مزار پر چلا جاتا ہوں۔ اُن کے گنبد میں بیٹھنے سے اللہ کی رحمت سے حصہ ملتا ہے جو اُن پر نازل ہو رہی ہوتی ہے۔ ان غافل زندوں کی صحبت میں بیٹھنے کے بجائے ان وفات یافتہ اللہ والوں کے پاس بیٹھنے سے لذت حاصل ہوتی ہے۔ ان کے پاس بیٹھیں گے تو وہ دنیا کی باتیں ہی کریں گے۔ دکاندار چیزوں کے بھاؤ بیان کرے گا۔ زمیندار اجناس کی باتیں کرے گا۔ ملازمت پیشہ افسروں کی باتیں اور ترقی و تنزل کی باتیں کرے گا۔

جب دنیا کے کاموں سے فارغ ہوں تو پھر نیک مجلس میں آنا چاہئے۔ وہ کشش اضطراری ہے کہ کام کاج کے لئے دکان یا دفتر یا کارخانے میں جاتے ہیں۔ لیکن اس کے بعد کشش اختیاری ہے کہ اپنے اختیار سے آدمی اچھی یا بُری جگہوں پر جاتا ہے۔ اگر دن کو دفتر اور رات کو سینما چلے گئے تو ایسا شخص اللہ سے دُور ہو جاتا ہے۔ دیکھا کیجئے کہ طبیعت کا میلان کدھر ہے۔ اللہ کے دروازے پر آیئے اور اللہ اللہ کرنے والی جماعت میں بیٹھا کیجئے۔ حکم بھی ہے کہ اپنے آپ کو اُن لوگوں کی صحبت میں بند رکھو جو صبح و شام اللہ کی یاد کرتے ہیں۔

۱۰ر جنوری ۱۹۵۲ء

## فرشتوں کی دوستی

یہ دعائیں جو میں نے مانگی ہیں، ان میں سے جو پہلی دعا ہے اس کے متعلق کچھ عرض کرنا چاہتا ہوں۔ اِنَّ الَّذِیْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰہُ، وہ لوگ جو کہتے ہیں کہ ہمارا رب فقط اللہ ہی ہے، ثُمَّ اسْتَقَامُوْا، پھر اس پر ڈٹ جاتے ہیں۔ تَتَنَزَّلُ عَلَیْہِمُ الْمَلٰٓئِکَۃُ، تو ان پر مرنے کے وقت فرشتے نازل ہوتے ہیں، جو انہیں کہتے ہیں اَلَّا تَخَافُوْا وَلَا تَحْزَنُوْا، اللہ کی بارگاہ میں پیش ہونے کا کوئی خوف نہ کرو اور نہ اپنے اعمال پر غم کھاؤ، وہ سب قبول ہو گئے۔ اور پھر انہیں بہشت کی خوشخبری دیتے ہیں جس کا انہیں وعدہ دیا جاتا ہے۔ پھر کہتے ہیں کہ ہم تمہارے دنیا میں بھی اولیاء — دوست — تھے اور آخرت میں بھی تمہارے دوست رہیں گے — (۴۱: ۳۰-۳۱) یہ خاص چیز ہے جس کو بیان کرنا چاہتا ہوں۔ اللہ تعالے توفیق دے کہ فرشتوں کی دوستی حاصل ہو جائے۔ فرشتوں کی دوستی کی ایک تدبیر تو یہی ذکر الٰہی ہے۔ جہاں ذکر ہوتا ہے وہاں فرشتے جمع ہو جاتے ہیں اور ایک دوسرے کو بلاتے ہیں اور فرشتے عرش تک جا پہنچتے ہیں اور پھر اللہ ان سے اپنے بندوں کے متعلق پوچھتا ہے۔ اور بالآخر کہتا ہے کہ میں نے سب کو بخش دیا۔ جیسا کہ حدیث میں آتا ہے۔ دوسری تدبیر یہ ہے کہ جو شخص نماز سے پہلے مسجد میں آ کر بیٹھ جائے یا بعد میں بیٹھ جائے تو فرشتے اس کے لئے دعائے رحمت کرتے رہتے ہیں۔ کہ اے اللہ! اسے بخش دے۔ اے اللہ! اس پر رحم کر دے۔ یہ انتظار الصلوٰۃ کا فائدہ ہے۔ تو اس طرح فرشتوں کی دوستی حاصل ہوگی۔ فرشتے ایسے ہی لوگوں کو پسند کرتے ہیں۔ لیکن جو دن کو دفتر اور رات کو سینما میں جاتے ہیں فرشتے ان کے دوست نہیں بنتے، ان کے دوست تو شیطان ہوتے ہیں۔

اللہ والوں کے سامنے بیٹھنا بڑا مشکل ہے۔ پہلی چیز یہ ہے کہ آدمی دو زانو ہو کر بیٹھے اور حس و حرکت نہ کرے۔ جیسے شکنجے میں کسا ہوا ہوتا ہے۔ دوسرے یہ کہ خاموش بیٹھے۔ جو وہ ارشاد فرمائیں۔ وہ سُنے۔ اور تیسرے یہ کہ لطیفہ قلبی میں شاغل رہے۔ اللہ والے معلوم کر لیتے ہیں کہ کوئی شخص ذکر کر رہا ہے یا نہیں۔ جیسے بجلی کے کارخانے میں وہ بلب بجھ جاتا ہے جس کی لائن کٹ جاتی ہے اسی طرح اللہ والوں کے دل میں ہر دل کی تار ہوتی ہے۔ وہ محسوس کر لیتے ہیں کہ کون غافل ہو گیا۔ مولانا اصغر حسین صاحب دیوبندیؒ کا واقعہ ہے، مجھے باصرار مہمان رکھا اور فرمایا کہ آپ جیسے مہمانوں کے آنے سے دل خوش ہوتا ہے۔ یہ سرٹیفکیٹ دیا۔ میں ان کے حضور میں ادب سے بیٹھتا تھا اگرچہ وہ میرے شیخ نہیں تھے۔

★

جو آگ کی خاصیت وہ عشق کی خاصیت
اک خانہ بخانہ ہے اک سینہ بہ سینہ ہے

# قرآن مجید کی معجزانہ حفاظت

پروفیسر سید سعید اللہ صاحب ایم۔اے، شعبہ اسلامیات پشاور یونیورسٹی

اللہ تعالےٰ نے انسانوں کی ہدایت کے لئے انبیاء علیہم السلام مبعوث فرماتے تاکہ شرعی احکام ان تک پہنچاتے اور نبی اُن کے لئے اُن احکام کی تعمیل میں نمونہ بنے۔ یہ انبیاء علیہم السلام مخصوص علاقوں اور مخصوص زمانوں میں آتے رہے اور لوگوں کو اللہ تعالےٰ کی راہِ ہدایت کے لئے بلاتے رہے۔ تاکہ اللہ تعالیٰ کی حجت لوگوں پر پوری ہوتی رہے جیساکہ فرمایا:—

۱۔ وَمَا كُنَّا مُعَذِّبِيْنَ حَتّٰى نَبْعَثَ رَسُوْلًا ۝

ترجمہ: اور ہم عذاب دینے والے نہیں جب تک کہ ہم رسول نہ بھیجیں۔

۲۔ وَاِنْ مِّنْ اُمَّةٍ اِلَّا خَلَا فِيْهَا نَذِيْرٌ ۝

ترجمہ: اور کوئی ایسی بستی نہیں جس میں ڈرانے والا نہ گذرا ہو۔

مگر یہ سلسلہ ارسالِ رسل علیہم السلام سب سے آخری نبی جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ختم ہوا۔ ارشاد فرمایا:

۳۔ رُسُلًا مُّبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ لِئَلَّا يَكُوْنَ لِلنَّاسِ عَلَى اللّٰهِ حُجَّةٌ بَعْدَ الرُّسُلِ۔ (النساء۔ ع ۲۳)

ترجمہ: ہم نے پیغمبر بھیجے خوشخبری دینے والے اور ڈرانے والے تاکہ لوگوں کا اللہ پر پیغمبروں کے بعد الزام نہ رہے۔

۴۔ وَمَا كَانَ رَبُّكَ مُهْلِكَ الْقُرٰى حَتّٰى يَبْعَثَ فِيْٓ اُمِّهَا رَسُوْلًا يَّتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِنَا (القصص)

ترجمہ: اور تیرا رب بستیوں کو ہلاک نہیں کیا کرتا جب تک کہ ان کے بڑے شہر میں پیغمبر نہ بھیج لے جو انہیں ہماری آیتیں پڑھ کر سنائے۔

سب سے آخری نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں جن پر آخری کتاب قرآن مجید نازل کی گئی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالےٰ کے آخری نبی اور قرآن مجید آخری کتاب ہے۔ اس لئے قرآن مجید جس طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوا اُسی طرح قیامت تک محفوظ رہے گا۔ چنانچہ قرآن مجید کے محفوظ رہنے کے متعلق اللہ تعالےٰ نے ارشاد فرمایا:

وَاِنَّهٗ لَكِتٰبٌ عَزِيْزٌ لَّا يَاْتِيْهِ الْبَاطِلُ مِنْۢ بَيْنِ يَدَيْهِ وَلَا مِنْ خَلْفِهٖ تَنْزِيْلٌ مِّنْ حَكِيْمٍ حَمِيْدٍ ۝

ترجمہ: اور بتحقیق وہ البتہ عزت والی کتاب ہے جس میں نہ آگے اور نہ پیچھے سے غلطی کا دخل ہے۔ حکمت والے تعریف کئے ہوئے کی طرف سے نازل کی گئی ہے۔

کتاب کا عزیز ہونا یہی ہے کہ لوگ نہ اس کو دنیا سے ناپید کر سکے اور نہ کوئی شخص اس کی حقانیت کو توڑ کر اس میں تحریف یا تبدیلی کر سکے۔

اللہ تعالےٰ نے جس طرح اپنی صفت عزیز (غالب) بتلائی ہے۔ اسی طرح اپنے کلام قرآن مجید کو بھی عزیز کی صفت سے متصف فرمایا۔ کہ اگر کوئی شخص اس میں تحریف کرنا چاہے گا تو یہ کتاب غالب ہے۔ وہ اپنے اس ارادے میں کامیاب نہ ہو سکے گا۔ چنانچہ مندرجہ ذیل آیات میں تصریح ہے:

۱۔ وَتَمَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ صِدْقًا وَّعَدْلًا ۭ لَا مُبَدِّلَ لِكَلِمٰتِهٖ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ (الانعام۔ ع ۱۴)

ترجمہ: اور تیرے رب کی باتیں سچائی اور عدل کی انتہائی حد تک پہنچی ہوئی ہیں، اس کی باتوں کو کوئی بدل نہیں سکتا اور وہ سننے والا جاننے والا ہے۔

۲۔ وَاتْلُ مَآ اُوْحِيَ اِلَيْكَ مِنْ كِتَابِ رَبِّكَ ۭ لَا مُبَدِّلَ لِكَلِمٰتِهٖ ڟ وَلَنْ تَجِدَ مِنْ دُوْنِهٖ مُلْتَحَدًا ۝ الکھف

ترجمہ: اور اپنے رب کی کتاب سے جو تیری طرف وحی کی گئی ہے پڑھا کرو، اس کی باتوں کو کوئی بدلنے والا نہیں۔ اور تو اس کے سوا کوئی پناہ کی جگہ نہیں پائے گا۔

تحریف سے قرآن کے محفوظ رہنے کی خبر کو مؤکد کرنے کے لئے اس کی حفاظت کا وعدہ مندرجہ آیات میں فرمایا:—

۱۔ اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ ۝ (الحجر)

ترجمہ: ہم نے یہ نصیحت اتاری ہے اور بے شک ہم ہی اس کے نگہبان ہیں۔

بلکہ اس کے جمع کرنے، اس کی حرکات و سکنات، حروف تک کی حفاظت کا اللہ تعالےٰ نے خود ذمہ لیتے ہوئے فرمایا:—

۲۔ لَا تُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهٖ ۝ اِنَّ عَلَيْنَا جَمْعَهٗ وَقُرْاٰنَهٗ ۝ فَاِذَا قَرَاْنٰهُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَهٗ ۝ ثُمَّ اِنَّ عَلَيْنَا بَيَانَهٗ ۝

ترجمہ: آپ وحی کے ختم ہونے سے پہلے قرآن پر اپنی زبان نہ ہلایا کیجئے تاکہ آپ اسے جلدی جلدی لیں۔ بے شک اس کا جمع کرنا اور پڑھا دینا ہمارے ذمہ ہے۔ پھر جب ہم اس کی قرأت کر چکیں تو اس کی تلاوت کا اتباع کیجئے۔ پھر بیشک اس کا کھول کر بیان کرنا ہمارے ذمہ ہے۔

فائدہ: جَمْعَهٗ کا کلمہ (۱) قرآن کا صحف میں جمع کرنا" جو عہد نبوی اور عہد صدیقی میں ہوا" (۲) مصاحف میں جمع کرنا" جو عہد عثمان میں ہوا (۳) اور سینوں میں محفوظ رکھنے کو شامل ہے۔

۳۔ سَنُقْرِئُكَ فَلَا تَنْسٰٓى۔

ترجمہ: البتہ ہم آپ کو پڑھائیں گے۔ پھر آپ نہ بھولیں گے۔

۴۔ وَلَا تَعْجَلْ بِالْقُرْاٰنِ مِنْ قَبْلِ اَنْ يُّقْضٰٓى اِلَيْكَ وَحْيُهٗ۔

ترجمہ: اور تو قرآن کے لینے میں جلدی نہ کر جب تک کہ اس کا اُترنا پورا نہ ہو جائے۔

ان آیات میں اللہ تعالےٰ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سینہ مبارک میں قرآن کے جمع کرنے اور پھر تا حیات اُس کی صحیح قرأت کی ذمہ داری لے لی۔ اس لئے قرآن کی ان شہادتوں کی بناء پر اس کے محفوظ ہونے میں کسی قسم کے شک و شبہ کی گنجائش نہیں رہی۔ چنانچہ ارشاداتِ بالا کی روشنی میں اُمت کے ذمے یہ فریضہ

عائد ہوتا ہے کہ وہ حفاظتِ قرآن مجید کے لئے مندرجہ تین ذرائع اختیار کریں :۔

۱۔ قرآن اسی قرأت سے پڑھا جائے جس قرأت سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر اللہ تعالےٰ کی طرف سے پڑھایا گیا۔

۲۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جس طرح کاتب سے لکھوایا اسی طرح ہر زمانہ میں لکھا ہوا موجود ہو۔

۳۔ اس کا عملی نمونہ لوگوں کے سامنے موجود رہے خواہ وہ اعمال عبادات اور اخلاق سے متعلق ہوں یا معاملات سے۔ یہ تیسری صورت حدیث اور سیرت سے تعلق رکھتی ہے۔

حفظ کے ذریعے قرآن کی حفاظت کے لئے مندرجہ ذرائع اختیار کئے گئے :۔

۱۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سینہ مبارک میں قرآن مجید محفوظ رکھا گیا۔ جیسا کہ فرمایا۔ اِنَّ عَلَیْنَا جَمْعَہٗ وَ قُرْاٰنَہٗ اور سَنُقْرِئُكَ فَلَا تَنْسٰی۔

۲۔ تلاوتِ آیات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرضِ منصبی ٹھہرایا گیا۔

ا۔ وَ یَتْلُوْا عَلَیْهِمْ اٰیٰتِنَا۔ ان پر ہماری آیتیں پڑھتا ہے

ب۔ اُتْلُ مَا اُوْحِیَ اِلَیْكَ مِنَ الْكِتٰبِ وَ اَقِمِ الصَّلٰوةَ۔ جو کتاب تیری طرف وحی کی گئی ہے اسے پڑھا کرو اور نماز کے پابند رہو۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرضِ منصبی تلاوتِ آیات کو اس لئے ٹھہرایا گیا کہ آپؐ صحابہؓ کو قرآن اس قرأت سے پہنچائیں جس قرأت سے اللہ تعالےٰ کو قرآن کی حفاظت منظور ہے۔

۳۔ امّت کو حکم ہوا کہ جب قرآن کی تلاوت ہوتی رہے تو خاموش ہو کر پوری توجہ کے ساتھ سُنے تاکہ سننے والا بغیر کسی رکاوٹ کے سن کر یاد کر سکے۔ فرمایا :۔

وَ اِذَا قُرِئَ الْقُرْاٰنُ فَاسْتَمِعُوْا لَهٗ وَ اَنْصِتُوْا۔ اور جب قرآن پڑھا جائے تو اسے کان لگا کر سنو اور چپ رہو۔

۴۔ حفظِ قرآن مجید کی آسانی کے لئے قرآن دفعۃً نازل نہیں کیا گیا۔ بلکہ تھوڑا تھوڑا نازل فرمایا۔

وَ قُرْاٰنًا فَرَقْنٰهُ لِتَقْرَاَهٗ عَلَى النَّاسِ عَلٰى مُكْثٍ وَّ نَزَّلْنٰهُ تَنْزِيْلًا ۝ (النحل)

ترجمہ : اور ہم نے قرآن کو تھوڑا تھوڑا کر کے اتارا۔ تاکہ تو مہلت کے ساتھ اُسے لوگوں کو پڑھ کر سنائے۔ اور ہم نے آہستہ آہستہ اتارا ہے۔

اس کے منجماً نزول میں ایک حکمت یہ بھی تھی کہ قرآن کا جتنا جتنا حصّہ نازل ہوتا رہے۔ صحابہؓ اس کو یاد کرتے رہے۔ موسیٰ جاراللہ روستو فدونی نے اپنی تالیف تاریخ القرآن والمصاحف میں لکھا ہے :۔

وَ كُلَّمَا نَزَلَ علیہ السلام اٰیۃٌ اَوْ سُوْرَۃٌ اُسْرِیَ عَنْهُ كَانَ يُقْرِئُ الصَّحَابَةَ مَا نَزَلَ وَ يَسْتَحْفِظُهُمْ فَيَحْفَظُوْنَهٗ عَلَى الْفَوْرِ عَنْ ظَهْرِ قَلْبٍ وَ يَعْتَنُوْنَ بِذٰلِكَ كُلَّ الْاِعْتِنَاءِ

لانّ الحفظ الحرفیّ فی عصر الرسالۃ وَ زمن النزول کان من اعظم العبادات واقرب القرب وکانوا اذا حفظوا اٰیۃ من النبیّ علیہ الصلوٰۃ والسلام يَتَرَدَّدُوْنَ عَلَيْهِ غَيْرَ مَرَّةٍ وَ يَتْلُوْنَهَا اَمَامَهٗ حَتّٰى يَزْدَادَ تَثَبُّتُهُمْ مِنْ حِفْظِهَا وَ اَدَائِهَا وَ يَسْئَلُوْنَهٗ هَلْ حَفِظْتُ كَمَا اُنْزِلَتْ حَتّٰى يُقِرَّهُمْ عَلَيْهَا وَ بَعْدَ اِتْقَانِ الْحِفْظِ وَالتَّثَبُّتِ فِيْ تَمَامِ الضَّبْطِ اَخَذَ كُلُّ وَاحِدٍ مِّنْهُمْ يَنْشُرُ مَا حَفِظَ : كَانُوْا يُعَلِّمُوْنَهٗ لِلْاَوْلَادِ وَالصِّبْيَانِ وَالَّذِيْنَ لَمْ يَشْهَدُوْا النزول سَاعَةَ الْوَحْيِ مِنْ اَهْلِ مَكَّةَ وَالْمَدِيْنَةِ وَ مَنْ حَوْلَهُمْ مِنَ النَّاسِ فَلَا يَمْضِیْ يَوْمٌ اَوْ يَوْمَانِ اِلَّا وَ مَا نَزَلَ مَحْفُوْظٌ فِیْ صُدُوْرِ رِجَالٍ غیر محصورین۔

ترجمہ : جب بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر آیت یا سورت نازل ہو کر اس سے فارغ ہو جاتے تو آپ مَا نَزَلَ کی قرأت صحابہ کو کرتے اور ان سے یاد کراتے پس وہ اس کو فوراً یاد کرتے اور اس کو پوری اہمیت دیتے۔ کیونکہ رسالت اور نزول کے زمانہ میں حرفی حفظ سب سے بڑی عبادات اور مقربات میں سے ہوتا تھا صحابہؓ جب بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کوئی آیت یاد کرتے تو وہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر بار بار اس کو دہراتے اور آپؐ کے سامنے اس کی تلاوت کرتے یہاں تک کہ اس کی یادداشت مضبوط ہو جاتی اور وہ آپؐ سے پوچھتے کہ کیا مَیں نے اُسی طرح اُس کا حفظ کیا۔ جس طرح اس کا نزول ہوا یہاں تک کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کو اس پر ثابت کر دیتے۔ حفظ کی پختگی اور ضبط کے استحکام کے بعد اُن میں سے ہر ایک مَا حَفِظَ کے نشر کرنے میں مشغول ہو جاتا۔ وہ اپنی اولاد، چھوٹے بچّوں، مکّہ اور مدینہ اور اس کے گرد و نواح کے اُن مسلمانوں کو جو وحی کے نزول کے وقت حاضر نہ تھے اس کو سکھاتے۔ پس اُن آیات کے نزول پر ایک یا دو دن بھی نہ گذرتے کہ مَا نَزَلَ اتنے لوگوں کے سینوں میں محفوظ ہو جاتا جو لاتعداد ہوتے۔

صحابہؓ کے حافظے قوی تھے ان کو قرآن کی یاد کرنے میں کسی قسم کی دقّت نہیں تھی — علامہ محمد زاہد الکوثری نے اپنے مقالات میں لکھا ہے :۔

وَ سَهَّلَ حِفْظَ الْقُرْاٰنِ عَلَى الصَّحَابَةِ مَا اٰتَاهُمُ اللّٰهُ مِنْ قُوَّةِ الذَّاكِرَةِ وَ سُرْعَتِهَا لِحِفْظِ وَ مَا حَفِظَهُ الْعَرَبُ مِنَ الْقَصَائِدِ وَالْخُطَبِ وَالشَّوَاهِدِ وَالْاَمْثَالِ مِمَّا يُدْهِشُ الْاُمَمَ۔

(مقالات الکوثری ص۶)

ترجمہ : یادداشت اور سرعتِ حفظ کی خداداد قوّت نے صحابہ کے لئے قرآن کے حفظ کو آسان کیا تھا —— عربوں نے، جو قصائد، خطبے، شواہد اور امثال یاد کر چکے تھے۔ وہ دنیا کی تمام امتوں کو حیرت میں ڈالتی ہیں۔

صحابہ کی قوتِ حافظہ کے قوی ہونے اور قرآن کا مُنَجَّمًا نازل ہونے کی وجہ سے اکثر صحابہ کو نازل شدہ قرآن یاد رہتا۔ ہر سال رمضان کے مہینہ میں حضرت جبرئیل علیہ السلام اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک دوسرے کو تمام نازل شدہ قرآن سناتے اور رحلت کے سال کو دو دفعہ ایک دوسرے کو سنایا۔ اس طرح ہر سال رمضان میں تمام نازل شدہ قرآن کی تلاوت کا دَور ہو جاتا۔ اور رحلت کے سال کو چار دفعہ۔

عَنْ فَاطِمَةَ اَسَرَّ اِلَيَّ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّ جِبْرِئِيْلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ يُعَارِضُنِيْ بِالْقُرْاٰنِ كُلَّ سَنَةٍ وَ اَنَّهٗ عَارَضَنِي الْعَامَ مَرَّتَيْنِ وَ لَا اَرَاهُ اِلَّا حَضَرَ اَجَلِيْ

ترجمہ : حضرت فاطمہؓ سے روایت ہے کہ چپکے سے فرمایا مجھے رسول اللہ علیہ وسلم نے کہ تحقیق جبرئیل دَور کرتے تھے مجھ پر قرآن کا ہر سال ایک بار اور بے شک انہوں نے مجھ پر دَور

(باقی ص۱۴ پر)

